# سیرت

## میزبانِ رسولؐ

# حضرت ابو ایوبؓ انصاریؓ



طالب ہاشمی



قومی کتب خانہ (رجسٹرڈ) لاہور

# سیرت حضرت ابو ایوب انصاریؓ

مؤلف : طالب ہاشمی

ناشر : محمد احسن ہمایوں
برائے قومی کتب خانہ لاہور

طابع : محمد احسن ہمایوں

مطبع : تعمیر پرنٹنگ پریس
۱۹ - فیروز پور روڈ لاہور

جدید ایڈیشن مع اضافہ جات : بار دوم

تعداد : تین ہزار ۳۰۰۰

قیمت : بیس روپے -/۲۰



ستمبر ۱۹۸۳

# اللہ کے ان پاکباز اور برگزیدہ بندوں کے نام

جن کے بارے میں قرآنِ حکیم میں ارشاد ہوا ہے:۔

وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ
وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ
وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا
الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝

(سورۂ توبہ آیت - ۱۰۰)

وہ مہاجر اور انصار، جنھوں نے سب سے پہلے دعوتِ ایمان پر لبیک کہنے میں سبقت کی، نیز وہ جو بعد میں راست بازی کے ساتھ ان کے پیچھے آئے، اللہ اُن سے راضی ہوا، اور وہ اللہ سے راضی ہوئے۔ اللہ نے اُن کے لیے ایسے باغ مہیا کر رکھے ہیں جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں اور وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے۔ یہی وہ عظیم الشان کامیابی ہے۔

# فلک نے رشک سے دیکھا اس انصاریؓ کی قسمت کو

رسول اللہ سلام انصار کا لیتے ہوئے گزرے
زباں سے خیر و برکت کی دعا دیتے ہوئے گزرے
ہر اک مشتاق تھا پیارے نبیؐ کی میہمانی کا
تمنا تھی شرف بخشیں مجھی کو میزبانی کا
بہت ہی کشمکش تھی اشتیاقِ میزبانی کی
نبیؐ نے اس عقیدت کی نہایت قدردانی کی
کہا تم سب مرے بھائی ہو آپس میں برابر ہو
تونگر ہے وہی جو زہد و تقویٰ میں تونگر ہو
اقامت کو مگر میں نے خدا پر چھوڑ رکھا ہے
کہ ناقے کو فقط اس کی رضا پر چھوڑ رکھا ہے
رکی یکبارگی ناقہ بحکمِ حضرتِ باری
جہاں اک سمت بستے تھے ابو ایوب انصاریؓ
فلک نے رشک سے دیکھا اس انصاری کی قسمت کو
ابو ایوبؓ گھر میں لے گئے سامانِ رحمتؐ کو
"مبارک منزلے کاں خانہ را ماہے چنیں باشد
ہمایوں کشورے کاں عرصہ را شاہے چنیں باشد"
(ابو الاثر حفیظ جالندھری)

# ترتیب



| ✸ | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ○ | یہ کتاب (مولانا نعیم صدیقی) | ۱۵ |
| ⊙ | پیش لفظ (مؤلف) | ۲۳ |
| ⊙ | نسب اور خاندان —— | ۲۷ |
| | نام اور کنیت | ۲۷ |
| | سلسلۂ نسب | ۲۸ |
| | ولادت | ۲۹ |
| | خاندان | ۲۹ |
| ⊙ | مدینہ طیبہ اور انصار —— | ۳۷ |
| | شہر جمال مدینہ منورہ | ۳۷ |
| | فضائل مدینہ منورہ | ۳۹ |
| | خصائص مدینہ منورہ | ۴۰ |
| | مدینہ کے قدیم باشندے | ۴۳ |
| | اوس اور خزرج کی مدینہ میں آمد | ۴۵ |

| | | |
|---|---|---|
| | یثرب میں یہودیوں کی آمد | ۵۰ |
| | ایام الانصار | ۵۲ |
| | زمانۂ جاہلیت میں انصار کا تمدن | ۵۵ |
| | اسلام سے پہلے انصار کا مذہب | ۵۶ |
| ○ | صبح سعادت کا طلوع — | ۶۱ |
| | نبی آخر الزماں ؐ کا انتظار | ۶۱ |
| | سوید الکامل | ۶۴ |
| | ارضِ یثرب کا پہلا مسلمان | ۶۸ |
| | چھ سعید روحیں | ۶۹ |
| | چراغ سے چراغ جلنے لگا | ۷۰ |
| | بیعت عقبہ اولیٰ | ۷۱ |
| | مدینہ میں حضرت مصعبؓ کی تبلیغی مساعی | ۷۲ |
| ○ | مقدس پیمانِ وفا — | ۷۷ |
| | شمع توحید کے پچھتر پروانے | ۷۷ |
| | خدمتِ نبوی میں حاضری | ۸۰ |
| | انصار کے بارہ نقیب | ۸۴ |
| | قریش کی تلملاہٹ | ۹۲ |
| ○ | سید الانبیاءؐ کی ہجرت — | ۹۷ |
| | جور و ستم کا ہولناک طوفان | ۹۷ |

| | | |
|---|---|---|
| | کفار کی ناپاک سازش | ۹۸ |
| | ہجرتِ نبویؐ | ۱۰۰ |
| | قبا میں ورودِ مسعود | ۱۰۹ |
| | مسجدِ قبا کی تاسیس | ۱۱۲ |
| ○ | زمینِ یثرب رشکِ فلک بن گئی | ۱۱۵ |
| | تاریخ اسلام کا ایک تابناک ورق | ۱۱۵ |
| | سرورِ کونینؐ کی پہلی نمازِ جمعہ | ۱۱۶ |
| | سرورِ کونینؐ کا فقید المثال استقبال | ۱۱۶ |
| ○ | یہ رتبۂ بلند ملا جس کو مل گیا | ۱۲۳ |
| | اشتیاق و تمنا کی بے تابیاں | ۱۲۳ |
| | یہ رتبۂ بلند ملا جس کو مل گیا | ۱۲۴ |
| | سید البشرؐ کی والہانہ محبت | ۱۲۷ |
| | حضرت عبداللہؓ بن سلام آغوشِ اسلام میں | ۱۳۰ |
| | مسجدِ نبوی کی تعمیر | ۱۳۲ |
| | خاندانِ ابوایوبؓ کا ایک اور شرف | ۱۳۷ |
| | حضرت ابوایوبؓ کے حق میں دعائے حفظ | ۱۳۸ |
| ○ | نبوت کی جہانگیری محبت کی فراوانی | ۱۴۱ |
| | مواخاۃ | ۱۴۱ |
| | رشتۂ مواخاۃ کی حکمت | ۱۴۶ |

| | |
|---|---|
| انصار کا فقید المثال ایثار و اخلاص | ۱۴۸ |
| ○ حضرت ابو ایوب رضی اللہ عنہ کے مواخاتی بھائی | ۱۵۱ |
| پاکباز نوجوان | ۱۵۱ |
| الوداع اے ارضِ مکہ الوداع | ۱۵۴ |
| ○ تین سو تیرہ میں سے ایک | ۱۶۱ |
| راہِ حق کے تین سو تیرہ سرفروش | ۱۶۱ |
| جنگِ بدر کی اہمیت | ۱۶۳ |
| غزوہ بدر کے اسباب و علل | ۱۶۴ |
| سریۂ عبداللہ رضی اللہ عنہ بن جحش | ۱۶۶ |
| قریش کی یلغار | ۱۶۸ |
| انصار رضی اللہ عنہم کا جوشِ جہاد | ۱۶۹ |
| میدانِ بدر | ۱۷۰ |
| ایک عجیب نظارہ | ۱۷۱ |
| لڑائی کا آغاز | ۱۷۵ |
| شوقِ شہادت کی انتہا | ۱۷۸ |
| واہ واہ اے حارثہ | ۱۷۹ |
| ابوالبختری کا قتل | ۱۸۱ |
| ابوجہل کا قتل | ۱۸۲ |
| فتح مبین | ۱۸۵ |

| | | |
|---|---|---|
| ○ | **بیعتِ رضوان** | ۱۸۹ |
| | جنگِ احد اور احزاب میں شرکت | ۱۸۹ |
| | بیعتِ رضوان | ۱۹۳ |
| | صلح حدیبیہ | ۱۹۶ |
| ○ | **غزوۂ خیبر سے حجۃ الوداع تک** | ۲۰۵ |
| | غزوۂ خیبر میں شرکت | ۲۰۵ |
| | فتح مکہ | ۲۰۶ |
| | جنگِ حنین | ۲۱۱ |
| | انصار کے لیے ہے خدا کا رسولؐ بس | ۲۱۴ |
| | غزوۂ تبوک | ۲۱۶ |
| | حجۃ الوداع میں سرورِ عالمؐ کی ہمرکابی | ۲۱۷ |
| ○ | **حیدرِ کرارؓ کی پُرجوش رفاقت** | ۲۱۹ |
| | وصالِ نبوی کے بعد | ۲۱۹ |
| | عہدِ فاروقی کے معرکوں میں شرکت | ۲۲۱ |
| | مسلمانوں کی امامت | ۲۲۲ |
| | وظیفہ اور اعزاز میں اضافہ | ۲۲۲ |
| | امارتِ مدینہ | ۲۲۳ |
| | جنگِ نہروان | ۲۲۴ |

| | | |
|---|---|---|
| ○ | میدانِ جہاد میں سفرِ آخرت | ۲۲۹ |
| | ایک عظیم بشارت | ۲۲۹ |
| | فضیلتِ جہاد | ۲۳۱ |
| | قیصرِ روم کے خلاف جہاد | ۲۳۲ |
| | جہادِ قسطنطنیہ | ۲۳۴ |
| | میدانِ رزم میں | ۲۳۶ |
| | مرض الموت اور وصیّت | ۲۳۸ |
| | تجہیز و تدفین | ۲۳۹ |
| | فتح قسطنطنیہ | ۲۴۱ |
| | تربتِ ابوایوبؓ کی تلاش | ۲۴۶ |
| | درگاہ حضرت ابوایوب انصاریؓ | ۲۴۸ |
| | مدینہ منوّرہ میں آثار ابوایوبؓ | ۲۵۰ |
| ○ | خانگی زندگی | ۲۵۵ |
| | ازواج و اولاد | ۲۵۵ |
| | ذریعۂ معاش | ۲۵۹ |
| ○ | عظمتِ کردار | ۲۶۳ |
| | حُبِّ رسولؐ | ۲۶۳ |
| | خاندانِ نبوت سے تعلقِ خاطر | ۲۶۵ |
| | شوقِ جہاد | ۲۶۶ |

| | |
|---|---|
| حق گوئی و بیباکی | ۲۶۷ |
| غلام نوازی | ۲۶۹ |
| جذبۂ اصلاح | ۲۷۰ |
| حیا | ۲۷۰ |
| ○ فضل و کمال | ۲۷۱ |
| حفظِ قرآن | ۲۷۱ |
| علمی مرتبہ | ۲۷۲ |
| تفقہ فی الدین | ۲۷۲ |
| ○ شغفِ حدیث | ۲۷۵ |
| طلبِ حدیث | ۲۷۵ |
| اشاعتِ حدیث | ۲۷۸ |
| روایت حدیث | ۲۷۸ |
| ○ کتابیات | ۲۸۳ |

# اہم حواشی



| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱ | ہاشم بن عبد مناف | ۲۹ |
| ۲ | حلیمہ سعدیہؓ | ۳۲ |
| ۳ | حضرت اُمّ ایمنؓ | |
| ۴ | سیلِ عَرِم | ۴۶ |
| ۵ | وہ نبی | ۶۲ |
| ۶ | لقمان | ۶۴ |
| ۷ | حضرت اسعدؓ بن زرارہ | ۷۲ |
| ۸ | حضرت سعدؓ بن معاذ | ۷۳ |
| ۹ | حضرت اسیدؓ بن حضیر | ۷۳ |
| ۱۰ | حضرت سعدؓ بن عبادہ | ۷۹ |
| ۱۱ | حضرت سراقہؓ بن مالک بن جعشم | ۱۰۸ |
| ۱۲ | حضرت کلثومؓ بن الہدم | ۱۱۱ |
| ۱۳ | حضرت انسؓ بن مالک | ۱۲۳ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | حضرت انسؓ بن نضر | ۱۵۸ |
| ۱۵ | حضرت عروہؓ بن مسعود ثقفی | ۱۹۴ |
| ۱۶ | حضرت سہیلؓ بن عمرو | ۱۹۸ |
| ۱۷ | حضرت حبابؓ بن منذر انصاری | ۲۲۰ |
| ۱۸ | حضرت سہلؓ بن حنیف | ۲۲۱ |
| ۱۹ | حضرت اُمّ حرامؓ | ۲۲۹ |
| ۲۰ | آقا شمس الدینؒ | ۲۴۳ |
| ۲۱ | خواجہ عبداللہ انصاریؒ | ۲۵۶ |
| ۲۲ | حضرت عُقبہؓ بن عامر جہنی | ۲۷۳ |
| ۲۳ | حضرت مسلمہؓ بن مخلد انصاری | ۲۷۷ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# یہ کتاب

## جس سے روشنی پھوٹتی ہے

ایک مسلمان کے نقطہ منظر سے جب میں اپنے معاشرے کے روز افزوں اخلاقی انحطاط کو دیکھتا ہوں، اور بحیثیتِ مجموعی پوری نوعِ انسانی علمی ترقیات کے باوجود، انسانیت کے مقامِ شرف سے جتنی زیادہ نیچے گرتی جا رہی ہے اس پر غور کرتا ہوں تو میرا پورا وجود ایک دردمندانہ اضطراب میں گھر جاتا ہے۔

کاش کہ تاریکی کے اس تسلط کو بیک جنبش برطرف کر دینا ممکن ہوتا۔ مگر تاریخ کے قوانین و عوامل کے رُو سے ایسا ہوتا نہیں۔ جو کچھ ہو سکتا ہے وہ یہ ہے کہ اصحابِ ایمان و شعور جتنے بھی دیئے جلا سکتے ہوں، جلاتے چلے جائیں تاکہ ظلمت زدگان کے دلوں میں روشنی کی پیاس اور روشنی کی محبت پیدا ہو اور تاریکیوں سے نجات پانے کا جذبہ!

اس مقصد کے لیے کام کرنے کی ایک بہت ہی مؤثر و مبارک راہ یہ ہے کہ انبیاء و صدیقین اور شہداء و صالحین کی مقدس و مبارک زندگیوں اور سیرتوں کو خواص و عوام

اور اپنوں اور بیگانوں کے سامنے ضو افگن کیا جائے۔ اس طرح کے کام کا میدان بڑا وسیع ہے، اور اردو میں اب تک جو قابلِ قدر اور گراں بہا کام ہو چکا ہے، اس سے بہت زیادہ کام ابھی مردانِ کار کے انتظار میں ہے۔

مجھے دلی مسرت ہے کہ اس سلسلے میں میرے ایک مخلص محب جناب طالب ہاشمی نے اپنے لیے بہت ہی اچھا میدانِ کار تلاش کیا ہے۔ حضور پیغمبر آخر الزمان (صلی اللہ علیہ وسلم) کی سیرت کے بعد اُن صحابۂ کرامؓ[1] رضوان اللہ علیہم اجمعین کی شخصیتوں کی تجلیاتِ ایمان و کردار کو پھیلانا ایک عظیم کام ہے۔ جنہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تعلیم و تزکیہ سے تیار کیا اور جن کے جلال و جمال میں خود معلّم و مزکّی کی سیرت کا انعکاس ملتا ہے۔ یہ تھیں وہ ہستیاں جن کے ایثار و تعاون سے الہامی ہدایت کی بنیادوں پر ایک مثالی سوسائٹی اور نمونہ کی ایک اسلامی ریاست صورت پذیر ہوئی۔ ان کی سیرتوں کا مطالعہ یہ بتاتا ہے کہ قرآن کے انسانِ مطلوب کے خد و خال کیا ہیں، حیاتِ طیبہ کیا ہوتی ہے جس کے ثمرات میں حسناتِ دنیا اور حسناتِ آخرت ہیں، نیز ایسے لوگوں کے تعاون سے کس شان کا معاشرہ تیار ہوتا ہے۔

جناب طالب ہاشمی جنہوں نے متعدد دوسری تصانیف کے علاوہ سیر الصحابہ و اکابرِ ملت کے سلسلہ میں حضرت سعدؓ بن ابی وقاص، عبداللہ بن زبیرؓ، سلطان نورالدین زنگیؒ، الملک الظاہر بیبرس، ملک شاہ سلجوقی، سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانیؒ، بابا فریدالدین گنج شکرؒ اور خواجہ اجمیریؒ کی سیرت و سوانح پر بہت جامع کتابیں لکھی ہیں، ان کے قلم سے

---

[1] ارشادِ نبویؐ: اَلصَّحَابِیُ کَالنُّجُوْمِ بِاَیِّہِمُ اقْتَدَیْتُمْ اِھْتَدَیْتُمْ (او کما قال)

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے حالات پر مشتمل ایک کتاب میرے سامنے ہے جس کا ترمیم شدہ ایڈیشن پریس میں جانے کے لیے تیار ہے۔

ظہورِ اسلام کا قرنِ سعادت جو بلا واسطہ قائدِ انسانیت (صلی اللہ علیہ وسلم) کے انوار سے مالا مال ہوا، اُس کی معرفت حاصل کرنے کے لیے جن اصحابِ کبار کے احوال و مقامات کا مطالعہ ضروری ہے اُن کی صفِ اوّل میں جو چند نام گنوائے جا سکتے ہیں، ان میں سے ایک حضرت ابوایوب انصاری (رضی اللہ عنہ) کا مبارک نام بھی ہے۔

ہاشمی صاحب نے اپنے لکھے ہوئے پیش لفظ بر موقعہ اشاعت اوّل میں اجمالاً اس رتبۂ بلند کا ذکر کر دیا ہے جو خدائے بخشندہ نے حضرت ابوایوب انصاریؓ کو ارزانی فرمایا۔ آپ انصارِ مدینہ کے سابق الاوّلون میں سے تھے۔ انہوں نے بیعتِ عقبۂ کبیرہ میں (زمانہ تیرھویں سالِ نبوت کا تھا) اوس و خزرج کے ۷۳ مردوں اور ۲ خواتین کے ساتھ حضورؐ سے پیمانِ وفا باندھا، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مکہ سے ہجرت کرکے مدینہ آنے پر میزبانِ رسولؐ بنے، وہ ۳۱۳ مجاہدینِ بدر میں سے ایک تھے، وہ ان چودہ سو اصحاب الشجرہ میں شامل تھے جنھوں نے حدیبیہ کے مقام پر بیعتِ رضوان کی سعادت حاصل کی، انہوں نے تمام غزواتِ نبویؐ میں حصہ لیا، وہ ضعیفی کے عالم میں (جبکہ عمر ۸۰ برس سے زیادہ تھی) جہادِ فی سبیل اللہ کے جذبے سے سرشار ہوکر اسلامی لشکر کے ساتھ قسطنطنیہ پہنچے اور وہیں اس عالمِ فنا سے دارِ آخرت کے سفر پر روانہ ہوئے۔ وہ حفظِ قرآن اور علم و تفقہ سے بہرہ مند تھے، ان کے ذریعے متعدد احادیث اُمت کو پہنچیں اور بعض مواقع پر آپ نے غیر مشروع امور اختیار کرنے یا عبادات و اخلاق کے معیار میں کمی پر ... حق گوئی کا حق ادا

کیا۔ اسی موقع پر آیت قرآنی لَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْکُمْ اِلَی التَّھْلُکَۃِ کی جو صحیح تفسیر آپ نے بیان فرمائی، اس سے اگر دل منور نہ ہوتے تو امت کا مزاج ہی دوسرا بن جاتا۔

میرا کام ان تعارفی سطور کو لکھتے ہوئے یہ نہیں ہے کہ میں ان مختلف مباحث پر تحقیق کروں اور پھر اپنی آراء کی روشنی میں بحثیں اٹھاؤں۔ میرے لیے یہی امر باعثِ تسلی ہے کہ طالب ہاشمی صاحب ایمان و اخلاص سے بہرہ مند ہیں، دین و ملت کی خدمت کا جذبہ رکھتے ہیں، مطالعہ و تحقیق ان کا مستقل مشغلہ ہے اور وہ جب بلندپایہ اسلاف کے متعلق کچھ لکھتے ہیں تو سرسری قسم کی مضمون نگاری نہیں کرتے بلکہ اچھی اچھی کتابوں سے استفادہ کرتے ہیں۔ یوں تاریخ اور سِیَر کے دوائر ایسے ہیں کہ ان میں سلسلہ ہائے نسب، اشخاص، واقعات کی تفصیلات اور متعلقہ تاریخوں اور سنین پر بحثیں اٹھتی ہی رہتی ہیں۔ مثلاً اس کتاب کے ابتدائی مباحث میں یہ سوالات کہ انصار قحطانی تھے یا اسمٰعیلی، مدینہ میں وہ کب آئے، کون سے سیلِ عَرِم کے بعد ان کے مورث نے علاقۂ سبا کو چھوڑا، وغیرہ ایسے ہیں کہ ان پر پہلے بھی بحثیں ہوتی رہی ہیں اور آئندہ بھی ہوں گی۔ کسی کے نزدیک ایک طرح کی روایات کا پلڑا جھکتا ہوا ہوگا، کسی کے نزدیک دوسرا۔ جہاں تک خود حضرت ابو ایوبؓ انصاری کی سیرت و سوانح کا تعلق ہے، اس میں اگر غور و بحث کے اکا دکا مواقع ہوں بھی تو تفاصیل میں ہو سکتے ہیں۔ مجموعی نقشۂ کردار اور سلسلۂ واقعات میں کیا اختلاف!

ہاشمی صاحب نے جس بھی صحابیؓ کے حالات لکھے ہیں، اس میں سیرت النبیؐ کا جو ذکر لازم آتا ہے، اس سے کچھ بڑھ کر پورا وہ واقعہ یا معاملہ بیان کر دیتے ہیں جس کے نقشے میں کسی صحابی کا کردار زیادہ اچھی طرح واضح ہوتا ہے۔ یعنی شخصیتوں کے

تذکرے کے ساتھ ساتھ تاریخِ اسلام کے ابتدائی ابوابِ سعادت بھی سامنے آجاتے ہیں۔

ایک بات کی ضرورت جو مجھے خود اپنی کتاب (محسنِ انسانیت) کے بارے میں محسوس ہوئی، اس کو بطور مشورہ طالب ہاشمی صاحب سے بھی کہنا چاہتا ہوں۔ وہ یہ کہ یہ دَور جس میں جہالت نے علم کا زرق برق لباس پہن رکھا ہے اور اس پر ڈگریوں اور ڈپلوموں کے تمغے سجا رکھے ہیں، اس میں علومِ دین اور عربی زبان سے بُعد اتنا بڑھ گیا ہے کہ اپنی کتابوں میں صحابہ کرامؓ، دیگر متعلقہ اعلام اور مقامات اور کتب کے ناموں کو لازماً اعراب کے ساتھ لکھنا ضروری ہو گیا ہے۔[۱]

---

[۱] میں نے ریڈیو سے (جو پوری قوم کا معلّم ہے) خود مشہور صحابی سلمہؓ بن الاَکوَعْ کا نام سلمہؓ بن اکوَع (بلکہ "ع" کے ادا نہ ہونے کی وجہ سے اَکوَ) سُنا اور سر دُھنا۔ اسی طرح معاصر علماء کے عربی ناموں کا بھی ریڈیو والوں کے ہاتھوں حلیہ بگڑتے دیکھا۔ مثلاً اگر کہنا ہے بِنْ اَلسَّعُوْد تو کہیں گے بِن اَلسعُوْد۔ بچاروں کو عربی کے شمسی و قمری حروف کا فرق کیسے معلوم ہو۔ اُدھر بی۔بی سی سے ہمارے اردو کے نمائندگان نہایت اچھی زبان بولتے ہوئے عربی الفاظ آنے پر بڑے لطائف پیدا کرتے ہیں مثلاً مُعْتَدبِہ کو مُعْتَدَبِہٖ بار بار بولا جا چکا ہے۔ اسی سلسلے میں یاد آیا کہ لاہور سے لندن تک — ایک اور لفظ — بار بار ہوا کی لہروں پر سوار کانوں کو چھیدتا ہوا گزرتا ہے، وہ ہے "مُثبَت" اصل عربی لفظ ہے "مُثْبَت" اور بطور غلط العام رائج ہے مُثْبِت۔ لفظوں کا حلیہ بگاڑنے والوں کی زد سے معانی بچارے کب محفوظ رہ سکتے ہیں اور بہت مثالیں ہیں مگر یہاں زیادہ تفصیل دینے کی گنجائش نہیں۔ فی الحقیقت ہمارے دَور کے لوگ لغت کی طرف تو رجوع کرتے ہی نہیں۔ یہی

(باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

اس بابرکت کتاب کے متعلق مجھے اور کچھ نہیں کہنا ہے! ـــ اور کیا کہوں؟ بس یہ دعا ہے کہ جیسا کہ جناب مؤلف نے ذاتی طور پر مجھ سے اپنے آئندہ عزائم کا اظہار کیا ہے، ان کے قلم پُر بہار کی شاخ پر ایسے اور بھی حسین پھول کھلیں۔ نیز خود فراموشی طاری کرنے والی کہانیوں اور ان سے حاصل ہونے والے وسیع مالی فوائد کے اس دور میں! خود شناسی اور خدا شناسی کا درس دینے والی جو کتابیں طالب ہاشمی صاحب اپنی بھاری مصروفیات میں سے وقت نکال کر لکھ رہے ہیں، انھیں خدا تعالیٰ قبولیتِ عام عطا فرمائے اور ان کے ذریعے خیانت و فحاشی میں ڈوبتی ہوئی زندگیوں میں سے زیادہ سے زیادہ تعداد کو بچا نکالے

عوام پسند اور منفعت بخش مگر عوام کو فلاح وسعادت سے دور لے جانے والی تحریریں لکھنا اور بیچنا ایسا ہی ہے جیسے دکھ درد دور کرنے والی دواؤں کے بجائے لوگوں کو "راکٹ" اور "ہیروئن" اور "ایل، ایس، ڈی جیسی تباہ کن نشّیات فراہم کی جائیں اور اپنے ہی برادرانِ دین و وطن کی زندگیاں تباہ کر کے ان کی جیبوں پر ہاتھ صاف کیا جائے۔ جو مصنّف ایسے عوام پسند اور عوام بگاڑ نفع بخش مشغلوں سے کنارہ کر کے ان کی حقیقی فلاح کے لیے کام کرتا ہے اور اپنے کام سے دنیا میں نہایت

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ)۔ سبب ہے کہ تلفظ اور املا کی غلطیوں کی بھرمار ہو گئی ہے۔ میں تو اس کا قائل ہو گیا ہوں کہ جو قوم زبان کے معاملے میں لاپروا ہو، وہ معاشرت میں بدسلیقہ، معیشت میں خستہ حال اور سیاست میں شعور سے خالی ہو گی۔

---

معمولی فائدہ بصد مشکل حاصل کرتا ہے، وہ ایک ایسی قربانی پیش کرتا ہے جس سے دنیا میں اسے اس خیال سے اطمینانِ قلب حاصل ہوتا ہے کہ کارے کردم، اور آخرت میں اس قربانی کی بہترین جزا اس کے لیے مقدر ہوتی ہے۔ خدا و رسول کی محبت، دین کی سربلندی، اور عوام کی بھلائی کے لیے خلوص سے لکھا ہوا ایک ایک لفظ آخرت میں میزانِ عمل کے نیکی کے پلڑے کا وزن بڑھا دے گا۔

مجھے امید ہے کہ ہاشمی صاحب کا تصنیفی کام ان کے لیے بہترین سرمایۂ آخرت ہوگا۔

نیاز کیش:-
نعیم صدیقی
۴-فروری ۱۹۷۶ء



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# پیش لفظ

حضرت ابوایوب انصاریؓ تاریخ اسلام کی ایک مہتم بالشان شخصیت ہیں دنیائے اسلام میں شاید ہی کوئی ایسا شخص ہو جو ان کے اسم گرامی سے ناآشنا ہو۔ حضرت ابوایوبؓ آسمانِ فضیلت کا بدرِ کامل تھے۔ ان کی پوری زندگی سالارِ انبیاء سید البشر رحمۃ للعالمین جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی والہانہ اطاعت، جاں نثاری اور تائید و نصرت میں گزری۔ ان کی عظمت و شان کیا تھی اس کا اندازہ آپ ان واقعات سے کر سکتے ہیں:

(۱) وہ انصار کے سابقون الاولون میں سے تھے اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مدینہ میں نزولِ اجلال فرمانے سے پہلے ہی مشرف باسلام ہو چکے تھے۔

(۲) انہوں نے بیعتِ عقبہ کبیرہ میں اپنے دوسرے رفقاء کے ساتھ ہادیٔ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ مقدس پیمان وفا باندھا کہ وہ اپنی جان، مال اور اولاد کے ساتھ آپؐ کی مدد اور حفاظت کریں گے۔

(۳) ان کو اس ذاتِ اقدس ﷺ کی میزبانی کا شرف حاصل ہوا جو باعثِ تکوینِ روزگار ہے اور یہ اتنا عظیم شرف تھا کہ دوسرے صحابہ کرامؓ ان پر رشک کیا کرتے تھے۔

(۴) وہ میدانِ بدر کے تین سو تیرہ نفوسِ قدسیہ میں سے ایک تھے۔

(۵) وہ ان چودہ سو صحابہ عظام میں شامل تھے جو بیعتِ رضوان سے مشرف ہوئے اور ایسی سرفروشی اور فداکاری کا مظاہرہ کیا کہ تاریخِ عالم میں اس کی مثال ناپید ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فخرِ موجودات ﷺ کے ان جاں نثاروں کو "اصحاب الشجرہ" کے نام سے پکارا اور کھلے لفظوں میں جنت کی بشارت دی۔

(۶) وہ ان دس ہزار قدوسیوں میں سے ایک تھے جن کو فتح مکہ کے وقت ہادیٔ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی ہمرکابی کا شرف حاصل ہوا۔

(۷) وہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام غزوات میں والہانہ شوق سے شریک ہوئے۔

(۸) وہ خلافتِ راشدہ میں بھی برابر جہاد کرتے رہے یہاں تک کہ امیر معاویہؓ کے عہد میں جب کہ ان کی عمر اسّی برس سے اوپر تھی ایک طویل اور پرصعوبت سفر کے بعد محض جہاد فی سبیل اللہ کے لیے قسطنطنیہ پہنچے اور میدانِ جہاد میں واصل بحق ہوئے۔

یہ کتاب اسلام کے اسی بطلِ جلیل کی سیرت ہے۔ اسے مرتب کرتے وقت عاجز نے جہاں تک بن پڑا کوشش کی ہے کہ میزبانِ رسول ﷺ کی زندگی کا کوئی واقعہ چھوٹنے نہ پائے۔ اگر کوئی واقعہ معرضِ تحریر میں نہیں آسکا یا تفصیل سے قلم بند نہیں کیا جاسکا تو اس کی وجہ مؤلف کی علمی بے بضاعتی یا بعض کمیاب کتابوں تک اس کی نارسائی ہے۔ اسی کے ساتھ یہ بات بھی قابلِ ذکر ہے کہ حضرت ابوایوب انصاریؓ کے مکمل سوانح حیات پیش کرنے کے لیے یہ ضروری تھا کہ مدینہ منورہ اور انصارؓ کی اجمالی تاریخ۔ سرورِ کونینﷺ

کی سیرتِ پاک کی کچھ جھلکیاں اور تاریخِ اسلام کے بعض ایسے واقعات جن کا حضرت ابو ایوبؓ سے کچھ نہ کچھ تعلق رہا ہے، اس کتاب میں درج کر دیئے جائیں۔ اس طرح یہ ایک ایسا مرقع بن گئی ہے جس میں آپ جابجا راہِ حق میں بلاکشی، سرفروشی، فداکاری اور عشقِ رسولؐ کی ایمان افروز اور پاکیزہ تصویریں دیکھ سکیں گے۔ اس کتاب کے پڑھنے سے اگر ایک مسلمان کی آنکھیں بھی درد اور خلوص کے آنسوؤں میں ڈوب گئیں اور اس کے دل میں رحمتِ دو عالمؐ اور حضورؐ کے صحابہ کرامؓ کی محبت کا جذبہ موجزن ہو گیا تو یہ عاجز سمجھے گا کہ اس کی محنت ٹھکانے لگی ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ ؎

زمدحِ ناتمامِ ما جمالِ یار مستغنی است
بآب و رنگ و خال و خط چہ حاجت روئے زیبارا

آخر میں یہ عاجز نہایت ادب اور عاجزی کے ساتھ قارئین کرام سے پُرسوز دعائے خیر کی استدعا کرتا ہے نیز درخواست کرتا ہے کہ وہ ازراہِ کرم اس کتاب کے اسقام سے اسے مطلع فرمائیں تاکہ اگلے ایڈیشن میں انھیں دور کیا جا سکے۔

والسلام

راجی مغفران و شفاعت

طالب الہاشمی

لاہور

(۷ اکتوبر ۱۹۶۲ء (مطابق ۷ جمادی الاول ۱۳۸۲ھ ہجری)

(نظرِ ثانی یکم دسمبر ۱۹۷۵ء)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

حَامِدًا وَّ مُصَلِّیًا

# نسب اور خاندان

## نام اور کنیت

"خالد" نام اور "ابوایوب" کنیت تھی۔ چونکہ مالک بن نجار کی اولاد سے تھے اس لیے بعض دفعہ انہیں المالکی اور انصار کے ازدی ہونے کی وجہ سے "الازدی" بھی لکھا جاتا ہے۔

علامہ ابن اثیر کا بیان ہے کہ ان کی کنیت "ابوایوب" اتنی مشہور ہو گئی تھی کہ بہت کم لوگوں کو ان کا اصل نام معلوم تھا۔ جس پُر آشوب زمانے میں باغیوں نے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کے مکان کا محاصرہ کر رکھا تھا اور وہ نماز کے لیے بھی گھر سے باہر نہیں نکل سکتے تھے بعض اصحاب نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے درخواست کی کہ وہ مسجد نبوی میں آ کر نماز پڑھائیں۔ حضرت علیؓ نے خود تو نماز پڑھانے سے معذرت کر دی البتہ فرمایا کہ "خالد بن زید سے کہو وہ نماز پڑھائیں"

لوگوں نے پوچھا "کون خالد بن زید ؟"

آپ نے فرمایا "ابوایوب" اس دن عامۃ الناس کو حضرت ابوایوبؓ کا

اصل نام معلوم ہوا۔

اردو کی بعض تاریخوں میں حضرت ابوایوب انصاریؓ کا نام حضرت "ایوب انصاری" دیکھنے میں آتا ہے۔ یہ سخت غلطی ہے۔ "ایوب" حضرت خالدؓ بن زید کے ایک بیٹے کا نام تھا اور انہیں کے نام کی نسبت سے ان کی کنیت "ابوایوب" تھی۔

## سلسلۂ نسب

حضرت ابوایوب انصاریؓ کا سلسلۂ نسب یہ ہے۔

خالد (ابوایوبؓ)

بن

زید

بن

کلیب

بن

ثعلبہ

بن

عبدعوف خزرجی

حضرت ابوایوبؓ کی والدہ کا نام ہند (اور ایک دوسری روایت کے مطابق زہرا) بنت سعد خزرجی تھا۔ وہ حضرت ابوایوبؓ کے والد زید بن کلیب کی ماموں زاد

بہن تھیں۔

## ولادت

حضرت ابوایوب انصاریؓ ہجرتِ نبوی سے اکتیس برس قبل (۴۰ عام الفیل میں) یثرب (مدینہ منورہ) میں پیدا ہوئے۔

## خاندان

حضرت ابوایوب انصاریؓ انصارِ مدینہ کے قبیلہ خزرج کی ایک شاخ "بنو نجار"[۱] سے تعلق رکھتے تھے اور خاندان "بنو نجار" کے رئیس تھے۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کی پردادی سلمٰی (حضرت عبدالمطلب کی والدہ) مدینہ منورہ کے خاندان "بنی نجار" ہی سے تھیں۔ حضرت ہاشم بن عبد مناف[۲] (رسول اکرمؐ کے پردادا) ایک دفعہ تجارت

---

[۱] بنو نجار کے مورثِ اعلیٰ کا نام تیم اللات (یا بروایتِ دیگر تیم اللہ) بن ثعلبہ بن عمرو بن خزرج تھا۔ اس کے لقب نجار کے بارے میں دو روایتیں ہیں۔ ایک روایت یہ ہے کہ اس نے کسی شخص کو تیشے سے ہلاک کر دیا تھا۔ دوسری روایت کے مطابق اس نے اپنا ختنہ اپنے ہاتھ سے کیا تھا اس لیے نجار مشہور ہو گیا۔

[۲] ہاشم کا اصل نام عمرو تھا اور وہ عمرو العلا کے لقب سے مشہور تھے۔ وہ قریش کے رئیس اور بڑے باا ثر، صاحبِ صولت اور فیاض آدمی تھے انہوں نے تجارت کو نہایت ترقی دی اور قیصرِ روم اور حبش کے شاہ نجاشی سے قریش کے سامانِ تجارت پر محصول معاف کروا لیا ایک

(باقی اگلے صفحہ کے حاشیہ پر)

کے لیے شام جا رہے تھے۔ راستے میں ان کا قیام مدینہ منورہ میں ہوا۔ وہاں ہر سال ایک بازار لگتا تھا۔ جس میں اہلِ مدینہ اور قرب جوار کے لوگ کثرت سے شریک ہوتے تھے۔ اتفاق سے ان دنوں مدینہ میں یہی بازار لگا ہوا تھا۔ ہاشم بازار میں گئے تو وہاں ایک حسین و جمیل خاتون پر نظر پڑی۔ جس کے بشرہ سے نجابت اور حیا ٹپکتی تھی۔ ہاشم نے اس کے حالات دریافت کیے تو معلوم ہوا کہ سلمیٰ نام ہے اور خاندان بنو نجار سے ہے۔ حضرت ہاشم نے اسے نکاح کا پیغام بھیجا جو اس نے قبول کر لیا۔ شادی کے بعد ہاشم چند دن مدینہ منورہ میں ٹھہرے اور پھر اپنی منزلِ مقصود شام کی طرف روانہ ہو گئے۔ راستے میں پیغامِ اجل آ پہنچا اور وہ غزہ کے مقام پر خالقِ حقیقی سے جا ملے۔ اس وقت سلمیٰ حمل سے تھیں۔ چند ماہ بعد لڑکا پیدا ہوا۔ جس کا نام شیبہ[لہ] رکھا گیا۔ یہی شیبہ جو بعد میں "عبد المُطّلِب" کے نام سے مشہور ہوئے، رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا تھے۔ شیبہ عبد المُطّلِب کے نام سے کیوں مشہور ہوئے؟ اربابِ سیر نے اس سلسلہ میں بہت سی روایات نقل کی ہیں ان میں معتبر ترین روایت یہ ہے کہ شَیبہ نے آٹھ برس تک مدینہ منورہ میں اپنی والدہ کے پاس پرورش پائی۔ اس کے بعد ہاشم کے بھائی مُطّلِب بن عبد مناف انہیں مدینہ سے اپنے پاس

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) دفعہ مکہ میں قحط پڑا اس وقت وہ مالِ تجارت لے کر شام گئے ہوئے تھے قحط کا حال سنا تو تمام اونٹوں پر آٹا اور روٹیاں (یا اناج) لاد لائے اور مکہ پہنچ کر لنگر جاری کر دیا۔ گوشت کے شوربے میں روٹیاں توڑ کر ڈالتے تھے اور ہر ایک کو دعوت دیتے تھے کہ آ کر اس میں سے کھائیں عربی میں ہشم ٹکڑے ٹکڑے کرنے کو کہتے ہیں اسلیئے ان کا نام ہاشم مشہور ہو گیا۔

لہ بعض روایتوں میں ہے کہ عبد المطلب کا اصل نام "شیبۃ الحمد" تھا۔

مکّہ لے آئے اور نہایت محبت اور دلسوزی سے ان کی پرورش کی۔ چونکہ یتیم تھے اس لیے لوگوں میں عبدالمُطّلِب (غلامِ مُطّلِب) کے نام سے مشہور ہو گئے۔

• خاندانِ بنو نجّار" یوں تو خود ہی ایک ممتاز خاندان تھا۔ لیکن حضرت عبدالمُطّلِب کا ننہال ہونے کی وجہ سے (اور یوں بالواسطہ سرورِ دوعالمؐ سے قرابت داری کی بدولت) یہ قبائلِ مدینہ میں ممتاز ترین خاندان سمجھا جاتا تھا۔ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کے محبوب چچا سید الشہدا حضرت حمزہؓ بن عبدالمُطّلِب کی ایک بیوی خولہؓ بنت قیس بھی بنو نجار سے تھیں۔

بعض روایتوں میں ہے کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ بھی مدینہ طیبہ کے خاندان بنو نجّار سے تھیں۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ راویوں کو اس معاملہ میں کسی وجہ سے تسامح ہوا ہے۔ حضرت آمنہ قریش کے قبیلہ زہرہ سے تعلق رکھتی تھیں اپنے والد وہب بن عبد مناف کی وفات کے بعد انہوں نے اپنے چچا وہیب بن عبد مناف کے پاس پرورش پائی۔ وہیب کی صاحبزادی ہالہ کی شادی حضرت عبدالمُطّلِب سے ہوئی اور حضرت آمنہ کا عقد حضرت عبداللہ بن عبدالمُطّلِب سے ہوا۔ ہالہ کے بطن سے حضرت حمزہؓ پیدا ہوئے۔ اس لحاظ سے وہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کے صرف چچا ہی نہیں بلکہ خالہ زاد بھائی بھی تھے۔

حضرت آمنہ سے عقدِ نکاح کے تھوڑے ہی عرصہ بعد حضرت عبداللہ بن عبدالمُطّلِب تجارت کے لیے شام گئے۔ واپس آتے ہوئے مدینہ منورہ میں ٹھہرے اور چند دن بیمار رہ کر یہیں وفات پائی۔ گمانِ غالب ہے کہ مدینہ منورہ میں ان کا قیام بنو نجّار کے ہاں ہی ہوا ہو گا۔ اس وقت حضرت آمنہ حمل سے تھیں۔ شوہر کی وفات کے بعد حضرت عبدالمُطّلِب کی سرپرستی میں آگئیں۔ چند ماہ بعد سرورِ کائناتؐ عالمِ قدس سے

عالم امکان میں تشریف لائے ۔ چند برس تک حضرت حلیمہ سعدیہؓ کے ہاں پرورش پائی۔[1] اس کے بعد حضرت آمنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ساتھ لے کر مدینہ منورہ تشریف

---

[1] حلیمہؓ بنت ابو ذویب عبداللہ بن حارث جنہیں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رضاعی ماں بننے کا شرف حاصل ہوا قبیلہ ہوازن کے خاندان بنو سعد سے تھیں۔ خاوند کا نام حارث بن عبدالعزیٰ تھا۔ بنو سعد جن کی فصاحت و بلاغت کا سارے عرب میں شہرہ تھا، طائف کے قرب و جوار میں بود و باش رکھتے تھے اس جگہ کی آب و ہوا نہایت عمدہ تھی۔ شرفائے مکہ اپنے شیرخوار بچوں کو بالعموم قرب و جوار کے بدوی دیہات کی عورتوں کے سپرد کر دیتے جو ایک خاص مدت تک دیہات کی کھلی آب و ہوا میں ان کی پرورش کرتیں اور پھر انہیں اپنے والدین کے سپرد کر آتیں۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کے چند روز بعد بنو سعد کی کچھ عورتیں مکہ آئیں ان میں حلیمہؓ بھی تھیں۔ دوسری عورتوں نے مالدار لوگوں کے بچے لے لیے اور مکہ کے دُرِ یتیمؐ حضرت حلیمہؓ کے حصے میں آئے۔ حلیمہؓ خود اپنا حال بیان کرتی ہیں کہ جب میں اپنے شوہر کے ہمراہ مکہ آئی تو ملک میں قحط پڑ رہا تھا نہ جنگل میں گھاس تھی نہ جانوروں کے تھنوں میں دودھ۔ سواری کے جانوروں سے چلا نہ جاتا تھا۔ ہمارے ساتھ ایک ہمارا شیرخوار بچہ تھا اور ایک اونٹنی اور ایک گدھا جن کے کھانے کے لیے کچھ بھی نہ تھا اور میرے دودھ نہ اترتا تھا اس لیے بچہ بھوکا تڑپتا تھا۔

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ہمارے پاس آنا تھا کہ ہماری حالت ہی بدل گئی میری خشک چھاتیاں دودھ سے بھر گئیں اور دونوں بچوں نے خوب سیر ہو کر دودھ پیا۔ اونٹنی جو ایک قطرہ دودھ نہ دیتی تھی اس کے تھن بھی دودھ سے بھر گئے اور اس کا دودھ دوہ کر خوب

(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

لے گئیں۔ گویا سرزمینِ مدینہ آقائے دو جہاں کے قدومِ میمنت لزوم سے پہلی مرتبہ اس وقت مشرّف ہوئی جب حضورؐ کی عمر صرف چھ برس کی تھی۔ مدینہ طیبہ میں حضرت آمنہ

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) سیر ہو کر پیا۔ مکّہ سے چلنے لگے تو ہمارا مریل گدھا اور اونٹنی ایسی تیز رفتاری سے چلے کہ سارے قافلے کو پیچھے چھوڑ دیا۔ مکان پر پہنچے تو ہماری بکریوں کے تھن بھی دودھ سے بھر گئے اور ہم آسودہ حال ہو گئے۔"

حضور صلی اللہ علیہ وسلّم نے حضرت حلیمہؓ کے پاس باختلافِ روایت پانچ یا چھ برس تک پرورش پائی۔ پھر وہ آپؐ کو حضرت آمنہ اور عبدالمطلب کے سپرد کر آئیں۔ اس کے بعد وہ کافی عرصہ زندہ رہیں اور جمہور علماء کے نزدیک دولتِ اسلام سے بہرہ یاب ہوئیں ان کے شوہر حارث بن عبدالعزیٰ نے بھی حضورؐ کی بعثت کے بعد مکّہ جاکر اسلام قبول کر لیا۔ حضرت حلیمہؓ کی اولاد سے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کے چار رضاعی بہن بھائی تھے۔ عبداللہ، حذیفہ، انیسہ اور حذافہ (شیما) ان میں سے عبداللہ اور حذافہ (شیما) کا اسلام لانا ثابت ہے دوسروں کا حال معلوم نہیں۔ ایک روایت میں ہے کہ عہدِ نبوت میں حضرت حلیمہؓ ایک مرتبہ حضورؐ کے پاس آئیں تو آپؐ "میری ماں میری ماں" کہہ کر ان سے لپٹ گئے اور نہایت محبت اور احترام سے ان کے بیٹھنے کے لیے اپنی چادر مبارک بچھادی۔ حضورؐ اپنے رضاعی والد اور بہن بھائیوں کی بھی بڑی توقیر کرتے تھے۔ تاریخ ابوالفدا میں ہے کہ حضورؐ گاہے گاہے مال اور اسباب کی صورت میں حضرت حلیمہؓ کی امداد کیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ حلیمہؓ آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوئیں تو آپؐ نے انھیں چالیس بکریوں کا ریوڑ دے کر رخصت فرمایا۔

حضرت حلیمہؓ کے سالِ وفات کے بارے میں کتبِ سیر خاموش ہیں۔

خاندانِ "بنو نجار" کے ہاں مقیم ہوئیں۔ اس سفر میں اُمِّ ایمنؓ بھی حضرت آمنہؓ کے ہمراہ تھیں۔ اُمِّ ایمنؓ حضرت عبداللہ بن عبدالمطلب کی لونڈی تھیں اور ہادی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو والد ماجد کے ترکہ میں ملی تھیں۔ بعض مورخین کا بیان ہے کہ حضرت آمنہ اپنے خسر حضرت عبدالمطلب کے ننھیالی رشتہ کی وجہ سے مدینہ گئی تھیں۔ لیکن علامہ شبلی نعمانیؒ "سیرۃ النبیؐ" میں لکھتے ہیں :-

"یہ رشتہ دُور کا رشتہ تھا۔ قیاس میں نہیں آتا کہ صرف اتنے سے تعلق پر اتنا بڑا سفر کیا جائے۔ میرے نزدیک بعض مورخین کا یہ بیان صحیح ہے کہ حضرت آمنہ اپنے شوہر کی قبر کی زیارت کے لیے گئی تھیں۔ جو مدینہ میں مدفون تھے۔"

حضرت آمنہ کے سفر کی غرض وغایت کچھ بھی ہو اتنا ضرور ثابت ہے کہ ان کی میزبانی کا شرف "بنو نجار" ہی کو حاصل ہوا۔ حضرت آمنہ نے اپنے لختِ جگرؐ اور اُمِّ ایمنؓ کے ساتھ کم و بیش ایک ماہ تک مدینہ میں قیام کیا۔ واپسی کے سفر میں جب ابواء کے مقام پر پہنچیں تو بیمار ہو گئیں اور داعئ اجل کو لبیک کہا۔ یتیم مکہ رحمتِ عالمؐ، اُمِّ ایمنؓ کے ساتھ مکہ پہنچے۔ ؎

---

؎ حضرت اُمِّ ایمنؓ بڑی جلیل القدر صحابیہ ہیں۔ نام برکہ بنت ثعلبہ تھا اور آبائی وطن حبش تھا۔ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والد حضرت عبداللہ کی کنیز تھیں ان کی وفات کے بعد حضرت آمنہ کے پاس رہنے لگیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم تولد ہوئے تو آپؐ کی حضانت اور تربیت کا شرف حضرت اُمِّ ایمنؓ ہی کو حاصل ہوا حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب جوان ہوئے تو
(باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

بچپن میں اپنے قیامِ مدینہ کی بہت سی باتیں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو مدت العمر یاد رہیں۔ ہجرت کے بعد ایک دفعہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بنو نجار کے محلے سے گزرے

---

وہ وراثۃً حضورؐ کے حصے میں آئیں۔ آپؐ نے انہیں آزاد کر دیا تھا۔

اُمِّ ایمنؓ کا پہلا نکاح عبید بن زید سے ہوا۔ انہوں نے وفات پائی تو حضورؐ نے ان کا نکاح حضرت زیدؓ بن حارثہ سے کر دیا۔ اُمِّ ایمنؓ نے دو ہجرتیں کیں پہلے حبش کو ہجرت کی پھر وہاں سے مدینہ کو ہجرت کی۔ جنگِ احد اور خیبر میں انہیں زخمیوں کو پانی پلانے اور زخمیوں کی تیمارداری کرنے کا شرف حاصل ہوا۔ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ام ایمنؓ کی نہایت تعظیم و تکریم کرتے تھے اور فرماتے تھے "ام ایمن میری ماں ہیں۔" حضورؐ انہیں "امی" کہہ کر خطاب فرماتے اور اکثر ان کے مکان پر تشریف لے جاتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ایک گرانقدر جاگیر بھی عطا فرمائی تھی۔ بعض اوقات حضورؐ ان سے مزاح بھی فرماتے۔ ایک دفعہ انہوں نے حضورؐ سے سواری کا جانور مانگا۔ حضورؐ نے فرمایا "میں تمہیں اونٹ کا بچہ دوں گا۔" عرض کی "یا رسول اللہ اونٹ کے بچے کو میں کیا کروں گی؟" حضورؐ نے فرمایا۔ "میں تو تمہیں اونٹ کے بچے پر ہی بٹھاؤں گا۔"

ام ایمنؓ سادہ مزاج تھیں حضورؐ کا لطیف مزاح نہ سمجھ سکیں۔ پھر جب حضورؐ نے فرمایا کہ ہر اونٹ اونٹ ہی کا تو بچہ ہوتا ہے تو خوش ہو گئیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی تو بہت روتی تھیں۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ اور عمر فاروقؓ نے تسلی دی تو کہا میں اس لیے روتی ہوں کہ اب وحی کا سلسلہ منقطع ہو گیا۔ حضرت عمر فاروقؓ شہید ہوئے تو کہا "آج اسلام کمزور پڑ گیا۔"

حضرت اُمِّ ایمنؓ نے حضرت عثمان ذوالنورینؓ کے عہدِ خلافت میں وفات پائی۔

(باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

تو فرمایا۔ "یہی وہ مکان ہے جہاں میری والدہ مرحومہ نے قیام کیا تھا۔ یہی وہ باؤلی ہے جس میں میں نے تیرنا سیکھا تھا۔ یہی وہ میدان ہے جہاں میں ایک لڑکی انیسہ کے ساتھ کھیلا کرتا تھا اور یہی وہ قلعہ ہے جس کے اوپر پرندے آکر بیٹھتے تھے اور بچے انہیں اڑایا کرتے تھے۔"

"خاندان بنو نجار" کو رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بہت عزیز جانتے تھے۔ صحیح بخاری میں ہے کہ ایک بار رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "انصار کے گھرانوں میں سب سے بہتر گھرانے بنو نجار کے ہیں، پھر بنو عبدالاشہل کے پھر بنو حارث کے پھر بنو ساعدہ کے اور بہتری تو انصار کے سبھی گھرانوں کے لیے ہے۔" اسی طرح صحیح مسلم میں ہے کہ ایک موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔

"اگر میں انصار کے کسی گھرانے میں شامل ہوتا تو "بنو نجار" میں شامل ہوتا۔"

حضرت ابوایوب انصاریؓ کو اسی عظیم خاندان کے رئیس ہونے کا شرف حاصل تھا۔

---

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ)

ان کے پہلے شوہر سے ایک بیٹے ایمنؓ بن عبید تھے۔ انہوں نے جنگِ حنین میں مردانہ وار لڑکر شہادت پائی۔

دوسرے شوہر شہیدِ موتہ حضرت زیدؓ بن حارثہ سے حضرت اسامہؓ پیدا ہوئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان سے اس قدر محبت کرتے تھے کہ دوسرے صحابہ ان پر رشک کرتے تھے۔

---

# مدینہ طیبّہ اور انصار

## شہرِ جمال مدینہ منوّرہ

حضرت ابو ایوب انصاریؓ اس شہر مقدس کے رہنے والے تھے جس کا غبار "سرمۂ چشم کائنات ہے یعنی شہرِ جمال" مدینہ منوّرہ "۔

رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت سے قبل اس کا نام یثرب تھا۔ آپؐ نے اس کا نام طابہ اور طیبہ رکھا اور پھر آپؐ کی ہجرت کے بعد اس کا نام "مدینۃ النبیؐ" (یعنی رسول اللہ کا شہر) مشہور ہو گیا۔ آخر میں یہی نام مختصر ہو کر المدینہ رہ گیا۔ یاقوت حموی نے معجم البلدان میں مدینہ کے انیس نام لکھے ہیں یعنی یثرب۔ مدینہ۔ طیبہ۔ قدسیہ۔ عاصمہ۔ محرمہ۔ محبوبہ۔ جابرہ۔ ناجیہ۔ موفیہ۔ محفوفہ۔ مرزوقہ۔ مرحومہ۔ مختارہ۔ قاصمہ۔ طبابا۔ اکالۃ البلدان مبارکہ۔ جبیبہ۔ طابہ۔

علامہ سمہودیؒ نے وفاء الوفاء میں مدینہ منورہ کے نوّے سے زیادہ نام گنائے ہیں اور لکھا ہے :- ان کثرۃ الاسماء تدل علی شرف المسمی ولم اجد۔ اکثر من اسماء هذه البلدة الشریفة (ناموں کی کثرت مسمی کے شرف پر دلالت کرتی ہے اور میں نے اس شہر سے زیادہ کسی شہر کے نام نہیں پائے۔) قاضی محمد سلیمان سلمان منصورپوریؒ مصنف رحمۃ للعالمینؐ

کی تحقیق کے مطابق مدینہ کا نام انبیاء سابق کی کتابوں میں سلع تھا۔ لیکن اکثر مورخین اور ارباب سیر کے نزدیک مدینہ منورہ کا سب سے قدیم مشہور نام یثرب ہی ہے۔ بعض علماء نے لکھا ہے کہ مدینہ منورہ کو یثرب کہنا مکروہ ہے کیونکہ "یثرب" اہلِ مدینہ کے ایک بُت یا وہاں کے ایک کافر کا نام تھا۔ ایک قول یہ ہے کہ وہ یثرب سے ماخوذ ہے جس کے معنی فساد کے ہیں۔ بعض اسے تثریب کا مشتق بتلاتے ہیں۔ جس کے معنی ملامت کرنے کے ہیں۔ ایک روایت یہ ہے کہ ہجرتِ نبویؐ سے قبل اس شہر میں بخار کی ایک وبا پھیلا کرتی تھی جو ہر سال سینکڑوں باشندوں کو موت کی نیند سلا دیتی تھی۔ اسی وبا کی وجہ سے اس شہر کو یثرب کہتے تھے کیونکہ یثرب کے معنی ماتم اور رونے پیٹنے کے ہیں ہجرت کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شہر کے لیے دُعا فرمائی جس کے نتیجہ میں یہ وبا ہمیشہ کے لیے دور ہو گئی اور اہلِ مدینہ پر بے شمار برکتیں اور رحمتیں نازل ہوئیں۔

تازہ ترین تحقیق یہ ہے کہ لفظ یثرب ایک مصری لفظ تریبس (یا اتھریبس) کی تعریب ہے نیز یہ کہ زمانۂ قدیم میں اہلِ یونان یثرب کو اتریا (IATHREPPA) کہتے تھے۔ یہ ایک نہایت قدیم شہر ہے اور ایک محتاط اندازے کے مطابق اس کی تعمیر کا زمانہ ۲۲۰۰ سنہ قبل مسیح اور ۲۶۰۰ سنہ قبل مسیح کے درمیان ہے۔

مدینہ منورہ شہرِ جلال مکہ معظمہ سے دو سو اسی میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ سطح سمندر سے اس کی بلندی ۶۱۹ میٹر ہے۔ گرمی میں یہاں حرارت کا درجہ صرف ۲۸ درجہ تک بڑھتا ہے اور جاڑوں میں کافی سردی ہوتی ہے۔ اس "شہرِ خنک" کا نام سُن کر دنیا کے ہر مسلمان کے دل کی دھڑکنیں تیز ہو جاتی ہیں کیونکہ اس میں ایک ایسی مقدس۔ ارفع و اعلیٰ جگہ ہے جس کی عظمت اور محبت ہر فرزندِ توحید کے دل میں جاگزین ہے یعنی

روضۂ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ؎

خاکِ یثرب از دو عالم خوشتر است
آں خنک شہرے کہ آنجا دلبر است

(اقبالؒ)

# فضائلِ مدینہ منوّرہ

مدینہ منوّرہ کی فضیلت میں نہایت کثرت سے حدیثیں آئی ہیں اور ان میں سے اکثر صحاح میں موجود ہیں۔ یہ رحمۃٌ للعالمین کا محبوب شہر تھا اسی لیے اللہ تعالیٰ نے اس کو فضائل و برکات سے مالا مال کر دیا۔ مدینہ کے فضائل کے بارے میں ہم چند احادیث یہاں درج کرتے ہیں:۔

۱۔ حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے اللہ جو برکت تو نے مکہ کو مرحمت فرمائی ہے اس سے دگنی برکت مدینہ کو عطا فرما۔ (صحیحین)

۲۔ حضرت سعدؓ بن ابی وقّاص سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اہلِ مدینہ کے ساتھ فریب کرے گا اور انہیں دکھ دے گا وہ اس طرح گھل جائے گا جس طرح نمک پانی میں۔ (صحیحین)

۳۔ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، مدینہ کے دروازوں پر فرشتے پہرہ دیتے ہیں وہاں نہ طاعون آسکتا ہے نہ دجّال۔ (صحیحین)

۴۔ حضرت جابرؓ بن سمرہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، کہ (خود) اللہ تعالیٰ نے مدینہ کو طابہ کا نام دیا۔ (مسلم)

۵۔ حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے ہجرت کے بعد دعا مانگی۔ "الٰہی مدینہ کو ہمارے لیے محبوب بنا جیساکہ ہم کو مکہ محبوب تھا بلکہ اس سے بھی زیادہ، خداوندا اس کی آب و ہوا کو صحت بخش بنا دے اس کی اشیائے خورد و نوش اور فصلوں میں برکت دے اور بخار کو یہاں سے نکال کر جحفہ کو منتقل کر دے۔ (صحیحین)

۶۔ حضرت ابنِ عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا کہ اگر کسی شخص (اہلِ ایمان) کے لیے ممکن ہو کہ وہ مدینہ میں فوت ہو تو وہ یہاں ہی فوت ہو کیونکہ میں مدینہ میں مرنے والے ہر (اہلِ ایمان) شخص کی شفاعت کروں گا۔

(مسند احمد و ترمذی)

۷۔ حضرت ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا کہ مدینہ پاک ہے گناہوں کو اس طرح دور کر دیتا ہے جس طرح لوہار کی بھٹی لوہے کے میل کچیل کو نکال پھینکتی ہے۔ (مسلم)

۸۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ جس شخص نے مدینہ کی سختیوں پر صبر کیا میں قیامت کے دن اس کا شفیع یا گواہ ہونگا۔ (مسلم)

# خصائصِ مدینہ منوّرہ

قرآن و حدیث اور تاریخ و سیر سے مدینہ منورہ کے بیشمار فضائل اور خصائص اخذ کیے جا سکتے ہیں۔ ان میں سے کچھ یہ ہیں:-

۱۔ اس میں ایک ایسی مبارک جگہ ہے جس کی بے مثال عظمت و فضیلت پر تمام عالمِ اسلام کا اجماع ہے۔ یعنی روضۂ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم۔

۲۔ یہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کے روضۂ اقدس اور منبر کے درمیان جنّت کا ایک باغ ہے۔

۳۔ حق تعالیٰ نے اس شہر کی قسم کھائی ہے: لَا اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ

۴۔ اللہ تعالیٰ نے سرزمین مدینہ کو خود اپنی ذات کی طرف منسوب فرمایا ہے: اَلَم تکن ارض اللّٰه واسعة کیا خدا کی زمین کشادہ نہ تھی۔

۵۔ اکثر صحابہ کرامؓ مدینہ منوّرہ میں مدفون ہیں۔

۶۔ حضرت امام مالکؒ مدینہ منورہ کی یہ فضیلت بیان کرتے تھے کہ وہ دار الہجرۃ ہے۔ دار السنۃ ہے۔ شہداء سے معمور ہے۔ اور رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کے بعد امت کے بہترین لوگ وہاں موجود ہیں۔

۷۔ اللہ تعالیٰ نے ہادیٔ اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کی امداد و اعانت کے لیے اہلِ مدینہ کا انتخاب کیا۔ وَذَالِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

۸۔ مدینہ منوّرہ کو ہمیشہ کے لیے دار السلام قرار دیا گیا۔

۹۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلّم نے مدینہ طیبہ کو حرم بنایا۔

۱۰۔ حضور سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلّم نے خود اپنے ہاتھ سے اس میں مسجد تعمیر فرمائی۔

۱۱۔ مسجد نبویؐ میں نماز کا اس قدر ثواب ملتا ہے جس کا اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔

۱۲۔ نماز کے علاوہ مدینہ میں ہر عبادت کا ثواب مکّہ سے زیادہ ملتا ہے۔

۱۳۔ مدینہ منوّرہ میں جبلِ احد ہے جس کی نسبت حضورؐ نے فرمایا ہے کہ وہ ہم کو اور ہم اس کو چاہتے ہیں۔

۱۴۔ مدینہ منورہ میں کوئی راستہ ایسا نہیں جس پر سرورِ دو عالمؐ نہ چلے ہوں۔

۱۵۔ سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ منوّرہ کے لیے بہ کثرت دعائیں کی ہیں اور اس کو حبیبہ، طابا اور طیبہ کہہ کر پکارا ہے۔

# انصارؓ

لفظ "انصار" ناصر یا نصیر کی جمع ہے۔ انصار مدینہ منوّرہ کے ان مقدس باشندوں کا لقب ہے جنہوں نے اسلام کی دعوت قبول کرنے کی سعادت حاصل کی اور ہجرت کے بعد فخرِ کون و مکان جناب محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرے مہاجرینِ اسلام کو نہ صرف اپنے گھروں میں اتارا بلکہ اپنی جانوں اور مالوں کے ساتھ ہر طرح عون و نصرت کا حق ادا کیا۔ اس کے عوض اللہ تعالےٰ نے انھیں انصار کے نام سے حیاتِ جاوید عطا کی۔ ان کے شہر کو اپنے محبوب افضل البشر سید الانبیاء ہادیٔ دوجہاں صلی اللہ علیہ وسلم کی پسندیدہ اور مستقل اقامت گاہ بنا دیا۔ اور اسے دنیا بھر کے فرزندانِ توحید کے لیے رگِ جاں سے عزیز تر بنا دیا۔ قرآنِ کریم میں انصار کا ذکر ان الفاظ میں آیا ہے

وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ" (انفال، رکوع ۱۰)

ترجمہ:۔ "اور جن لوگوں نے اسلام کو پناہ دی اور نصرت کی وہی سچے مومن ہیں ان کے لیے مغفرت اور اچھا رزق ہے۔"

انصار دو قبیلوں سے تعلق رکھتے تھے۔ ایک کا نام "خزرج" اور دوسرے کا نام "اوس" تھا۔ اوس و خزرج مدینہ میں کب آباد ہوئے۔ طلوعِ اسلام سے قبل ان کا مذہب اور تمدّن کیسا تھا یہ ایک طویل داستان ہے جو ہماری کتاب کا موضوع نہیں۔

تاہم اس کے اجمالی تذکرہ کے بغیر چارہ بھی نہیں کیونکہ قبیلہ بنو نجار جس کے سرداروں میں حضرت ابو ایوبؓ تھے "انصار" ہی کی ایک شاخ تھا۔ طلوعِ اسلام سے قبل اوس و خزرج کی تاریخ و تمدن کے مختلف پہلوؤں پر ہم یہاں نہایت مختصر الفاظ میں روشنی ڈالیں گے۔

## مدینہ کے قدیم باشندے

مدینہ کو عمالیق (یا عمالقہ) نے سنہ ۱۶۰۰ ق م اور سنہ ۲۲۰۰ ق م کے درمیان آباد کیا تھا۔ عمالیق کا سلسلہ نسب عملاق بن ارفخشد بن سام بن نوح علیہ السلام سے ملتا ہے[1] یہ لوگ تمام ملک عرب میں پھیل گئے تھے۔ بحرین عمان اور حجاز سے لے کر شام اور مصر تک ان کے قبضے میں آ گئے تھے۔ مدینہ میں ان کے جو قبائل آباد ہوئے ان کا نام بنو ہفان۔ سعد بن ہفان اور بنو مطرویل تھا۔ ایک اور قول کے مطابق یثرب کو یثرب بن قانیہ بن مہلابیل بن ارم بن عبیل بن عوص بن ارم بن سام بن نوحؑ نے آباد کیا۔ عمالیق کے بعد یہود مدینہ میں آ کر آباد ہوئے۔ وہ کن حالات میں مدینہ پہنچے اس کے متعلق مختلف روایات ہیں۔ ایک روایت یہ ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے

---

[1] قبائل بائدہ کے سلسلہ نسب کے متعلق علمائے انساب کی رائیں اس قدر متعارض ہیں کہ کسی ایک رائے کو دوسری پر ترجیح دینا بے حد مشکل ہے۔ ہم نے جو سلسلۂ نسب نقل کیا ہے یہ معجم البلدان (یاقوت حموی) سے لیا گیا ہے۔ دو دوسرے مؤرخین نے یہ سلسلۂ نسب اس طرح بیان کیا ہے۔

(۱) عمالیق بن لاوذ بن سام بن نوحؑ (معارف ابن قتیبہ) (۲) عملیق بن لاوذ بن سام بن نوحؑ (قلقشندی)

ایک فوج حجاز کی طرف روانہ کی اور اسے ہدایت کی کہ جو لوگ یہودی مذہب قبول کرلیں سوائے ان کے اور کسی کو زندہ نہ چھوڑنا۔ چنانچہ اس فوج نے عمالیقؔ کو شکست دے کر ارضِ حجاز پر قبضہ کرلیا اور ان کی ایک کثیر تعداد مدینہ اور اس کے گرد و نواح میں آباد ہوگئی۔

ایک مدت کے بعد رومیوں نے شام پر فاتحانہ یلغار کی اور یہودیوں کا قتلِ عام شروع کردیا۔ مشہور یہودی قبائل بنو قریظہ اور بنو نضیر اس وقت شام میں آباد تھے وہ اس قتلِ عام سے بچنے کے لیے شام سے بھاگ کر حجاز چلے آئے اور اپنے یہودی بھائیوں کے ساتھ آباد ہوگئے۔

ایک اور مشہور روایت یہ ہے کہ علمائے یہود نبی آخرالزماںؐ کی آمد پر یقین رکھتے تھے اور توراۃ کے ذریعہ انھیں یہ بھی معلوم تھا کہ نبی آخرالزماںؐ کا دارالہجرت ایک ایسا شہر ہوگا جو دو پتھریلی زمینوں کے درمیان نخلستان سے گھرا ہوا ہوگا۔ چنانچہ ایسے شہر کی تلاش میں وہ اپنے آبائی وطن شام سے نکلے۔ اپنی سمجھ کے مطابق جس قبیلہ نے کسی شہر یا آبادی کو ان خصوصیات کا حامل پایا وہیں آباد ہوگیا۔ بعض تیماء کے نخلستانوں میں آباد ہوگئے۔ بعض نے خیبر کو اپنا مسکن بنایا اور ایک کثیر تعداد یثرب میں اقامت گزین ہوگئی۔ طبری کے بیان کے مطابق یہودی بخت نصرؔ کے حملہ کے وقت شام سے حجاز آئے۔ بہرصورت عمالیق کے بعد یہود نے مدینہ اور اس کے نواحی علاقوں پر دُور دور تک شاہانہ اقتدار قائم کرلیا تھا۔ انہوں نے جگہ جگہ قلعے بنا لیے تھے اور ان میں سکونت رکھتے تھے۔ آل و اولاد اور دولت کی کثرت میں کسی دوسرے قبیلے کو ان سے ہمسری کا یارا نہ تھا۔ قطع نظر اس کے کہ یہ لوگ اصلاً بنی اسرائیل تھے یا یہودی المذہب عرب تھے ان کے اقتدار اور تموّل میں کسی کو کلام نہیں۔

# اوس اور خزرج کی مدینہ میں آمد

عین اس وقت جب مدینہ سے لے کر حدودِ شام تک یہود کے اقتدار کا آفتاب نصف النہار پر تھا۔ اوس و خزرج نام کے دو قبائل کا ورود مدینہ میں ہوا۔ عرب مؤرخین نے عام طور پر اوس و خزرج کو قحطانی النسل یعنی عرب عاربہ لکھا ہے۔ لیکن تازہ ترین تحقیق کے مطابق اوس و خزرج قحطانی نہیں بلکہ اسمٰعیلی یعنی عرب مستعربہ تھے[۱] اور نابت بن اسمٰعیلؑ کی اولاد سے تھے۔ مولانا سید سلیمان ندویؒ نے ارض القرآن جلد دوم میں اور مولانا سعید انصاری نے سیر انصار جلد اوّل میں نہایت ٹھوس دلائل سے اوس و خزرج کو اسماعیلی (آلِ اسمٰعیل) ثابت کیا ہے۔ نابت (نابط) بن اسمٰعیلؑ کی وفات کے بعد ان کی اولاد

---

[۱] اہلِ عرب تین بڑے قبیلوں کی اولاد ہیں،

(۱) بائدہ (۲) عاربہ (۳) مستعربہ

بائدہ ان قبیلوں کا نام تھا جنھوں نے طوفانِ نوح کے بعد عرب پر حکومت کی۔ یہ سب عذابِ الٰہی یا گردشِ زمانہ کی لپیٹ میں آکر ناپید ہو گئے۔ عاد۔ ثمود۔ عمالیق۔ جدیس۔ طسم وغیرہ عرب بائدہ ہی تھے۔

عاربہ وہ قبائل ہیں جو بائدہ کے ہمعصر تھے اور ان کے بعد عرب میں حکومت کی۔ قحطان، سبا۔ حمیر وغیرہ انہی میں داخل ہیں۔

مستعربہ سے وہ قبائل مراد ہیں جو حضرت اسمٰعیلؑ بن ابراہیمؑ کی اولاد سے تھے اور شمالی عرب میں بود و باش رکھتے تھے۔

عرب کے مختلف حصوں میں پھیل گئی۔ آلِ اسمٰعیل کی متعدد شاخوں میں ایک شاخ "ازد" یا اسد کے نام سے موسوم ہوئی۔ قبیلہ ازد کسی نامعلوم زمانہ میں یمن جاکر آباد ہوگیا تھا۔ یمن میں جب وہ مشہور سیلاب آیا جسے قرآن میں "سیلِ عرم"[1] کا نام دیا گیا ہے۔ اس

---

[1] سورۂ سبا میں سیلِ عرم کا ذکر اس طرح آیا ہے

لَقَدْ كَانَ لِسَبَإٍ فِي مَسْكَنِهِمْ آيَةٌ ۖ جَنَّتَانِ عَن يَمِينٍ وَشِمَالٍ ۖ كُلُوا مِن رِّزْقِ رَبِّكُمْ وَاشْكُرُوا لَهُ ۚ بَلْدَةٌ طَيِّبَةٌ وَرَبٌّ غَفُورٌ ۝ فَأَعْرَضُوا فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ سَيْلَ الْعَرِمِ وَبَدَّلْنَاهُم بِجَنَّتَيْهِمْ جَنَّتَيْنِ ذَوَاتَيْ أُكُلٍ خَمْطٍ وَأَثْلٍ وَشَيْءٍ مِّن سِدْرٍ قَلِيلٍ ۝ ذَٰلِكَ جَزَيْنَاهُم بِمَا كَفَرُوا ۖ وَهَلْ نُجَازِي إِلَّا الْكَفُورَ ۝

ترجمہ:۔ بلاشبہ سبا کے لیے خود اپنے گھر میں ایک نشانی موجود تھی، دو باغ دائیں اور بائیں اپنے پروردگار کا دیا ہوا رزق کھاؤ اور اس کا شکر کرو۔ عمدہ و پاکیزہ شہر (ملک) ہے اور بخشش کرنے والا پروردگار۔ مگر انہوں نے روگردانی کی تو ہم نے ان پر بند توڑ سیلاب بھیجا اور ان کے پہلے دو باغوں کی جگہ دو اور باغ انہیں دیے جن میں بدمزہ پھل اور جھاؤ کے درخت تھے اور بیری کے کچھ جھاڑ۔ یہ تھی ان کی ناشکر گزاری کی جزا جو ہم نے ان کو دی اور ہم تو صرف ناشکرے انسانوں کو ہی ایسا بدلہ دیتے ہیں۔

سبا جنوبی عرب (یمن) کی ایک بڑی قوم کا نام تھا اس کا دورِ عروج گیارہ سو برس قبل مسیح میں شروع ہوا اور وہ ایک تجارت پیشہ، متمدن اور خوشحال قوم کی حیثیت سے چار دانگ عالم میں مشہور ہوگئی۔ حضرت سلیمان علیہ السلام (۹۵۰ ق م) کو اسی قوم کی ملکہ سے سابقہ پڑا تھا۔ اس کا قصہ

(باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

سے کچھ عرصہ پہلے یا کچھ عرصہ بعد تو قبیلہ ازد نے یمن سے کوچ کیا۔ اس وقت اس قبیلہ کا رئیس عمرو بن عامر تھا (جو مزیقیاء کے لقب سے مشہور ہے) اسی مزیقیاء کے پڑپوتے دو بھائی

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) سورۂ نمل میں مذکور ہے۔ قوم سبا کی تاریخ کے اہم ادوار یہ ہیں۔

۶۵۰ ق م سے پہلے کا دور - اس دور میں سبا کے حکمرانوں کا لقب مکرّب تھا یہ اپنی قوم کے مذہبی پیشوا بھی تھے۔ اس لیے انہیں کاہن بادشاہ (مکارب سبا) کہا جاتا تھا۔ ان کا دارالحکومت صرواح تھا۔

۶۵۰ ق م سے ۱۱۵ ق م تک کا دور - اس دور میں سبا کے حکمرانوں نے اپنا لقب ملک (بادشاہ) اختیار کر لیا اور اپنا پایۂ تخت صرواح کی جگہ مارب کو بنایا جو یمن کے موجودہ دارالحکومت صنعا سے ۶۰ میل مشرق کی جانب واقع ہے۔

۱۱۵ ق م سے ۵۲۵ ق م کا دور - اس زمانے میں سبا کی مملکت پر حمیر کا قبیلہ غالب ہو گیا جو قوم سبا ہی کا ایک قبیلہ تھا۔ انہوں نے ریدان (ظفار) کو اپنا پایۂ تخت بنایا۔ حمیریوں نے اپنی سلطنت کو بڑی وسعت دی اور اس میں یمن کے علاوہ حضرموت، نجد اور تہامہ وغیرہ کو شامل کر لیا۔ پڑوسی ملک حبش سے اکثر ان کی لڑائیاں ہوتی رہتی تھیں۔ ۳۴۰ء سے ۳۷۸ء تک یمن پر اہلِ حبش کا استیلا ہو گیا۔ اس کے بعد حمیریوں نے اپنا کھویا ہوا اقتدار پھر حاصل کر لیا۔ ۵۲۵ء میں حمیری بادشاہ ذونواس کو حبش کے عیسائی حکمران نے شکست دے کر سبائے حمیر کے اقتدار کا خاتمہ کر دیا۔

قوم سبا نے شہر مارب کے پاس دو پہاڑوں کے درمیان ۱۵۰ فٹ لمبا اور ۵۰ فٹ چوڑا ایک عظیم الشان بند تعمیر کیا تھا۔ اس سے ایک عمدہ نظامِ آب رسانی قائم ہو گیا تھا اور دائیں بائیں

(باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

اوس وخزرج تھے۔ انصار کے تمام خاندان انہی اوس وخزرج پر جا کر مل جاتے ہیں۔ (بعض مورخوں نے لکھا ہے کہ اوس وخزرج کا ایک تیسرا بھائی عدی بھی تھا۔ لیکن اس کی اولاد اوس و خزرج میں ضم ہو گئی) ازدی قبائل یمن سے نکل کر شام، عراق، نجد، عمان، یمامہ بحرین

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ)

دونوں جانب کا تین سو مربع میل کا علاقہ گل و گلزار بن گیا تھا جس میں انواع واقسام کے خوشبودار پودے اور پھلدار درخت تھے۔ یہ بند سدِ مارب کے نام سے مشہور تھا۔ اس کی بنیاد یثع امر نامی بادشاہ نے آٹھویں صدی قبل مسیح میں رکھی اور اس کے بعد مختلف بادشاہوں کے عہد میں اس کی تعمیر مکمل ہوئی۔ قرآنِ حکیم کے مطابق سدمارب کو سیلِ عرم نے توڑ دیا اس کے نتیجہ میں قوم سبا کی زراعت تباہ ہو گئی اور ان کے باغ اجڑ کر بدمزہ پھلوں پیلو اور بیری کے درختوں کے سوا کچھ پیدا کرنے کے قابل نہ رہے اس کے ساتھ ہی ان کی تجارت کے راستے بھی اجڑ گئے اور ان کے قبائل مختلف ممالک (یمن، نجد، حجاز، تہامہ، عمان، شام، عراق) میں منتشر ہو گئے۔

سیلِ عرم جس کا ذکر قرآن میں ہے کس زمانے میں آیا؟ اس کے بارے میں مختلف روایتیں ہیں بعض نے لکھا ہے کہ یہ سیلاب ۱۱۵ء ق م میں آیا اور بعض نے اس کا زمانہ ۴۴۷ء یا ۴۵۰ء لکھا ہے۔ سدِ مارب ٹوٹنے کے بعد کئی بار اس کی مرمت بھی ہوئی۔ آخری بار یہ بند ۵۴۳ء میں ٹوٹا اور اس سال یمن کے حبشی حاکم ابرہہ نے اس کی مرمت کرا دی۔ اب بھی یہ بند شکستہ حالت میں موجود ہے اور اس کا ایک تہائی حصہ بدستور قائم ہے۔

---

